لوگ میری ساتھہ تھی پھر آگی بیریکا ذکر اور کوثر کا ذکر ہی پھر یون ہی کہ مینی کوثر کے اوپر
رستہ لیا یہانتک کہ مین جنت مین داخل ہوا پھر اسکا ایک دیکھا کہ اوسمین وہ کچھہ تہا جو نہ
کسی آنکھہ نی دیکھا اور نہ کسی بشر کے دل پر گذرا اور ایکا ایک نہرین تھین پانی کی جو بگڑنیوالا
نہین اور نہرین دودہ کی جسکا مزہ نہین بدلا اور نہرین شراب کی کہ مزہ ہی پینیوالونکی لئے
اور نہرین شہد صاف کی اور اوسمین پرندی تہی گویا کہ وہ اونٹ تہی حضرت ابوبکر بولے
ای پیغام پہنچانیوالی اللہ کے وہ پرندی البتہ اچھی ہین فرمایا کہ کہانیوالا اوسکا اوس سی اچھا ہی
ای ابوبکر مین امید رکہتا ہون کہ تو اوسمین سی کہاوے پھر آگ میری سامنی کی گئے
پھر ایکا ایک اوسمین غضب اللہ کا اور عذاب اوسکا اور سزا اوسکی یہان کی اگر ڈال جاوین
اوسمین پتھر اور لوہا البتہ کہا جاوی اوسکو پھر وہ بند کر دی گئی میری طرف سی پھر مین اوس
بیری کی درخت کی طرف اوٹھا لیا گیا پھر آگی نماز فرض ہونیکا ذکر ہے امام ترمذی فرماتی ہین
کہ ہمسی فرمایا اسحاق نی جو منصور کے بیٹے کہ ہمکو خبر دی عبد الرزاق نی کہ ہمسی کہا معمر نے
اونہون نی قتادہ سی اونہون نی حضرت انس سی اللہ اونسی راضی ہو کہ حضرت نبی
صلی اللہ علیہ وسلم جسرات مین سیر کو لائی گئی آپکی پاس براق لایا گیا لگام دیا ہوا زین کسا ہوا
اوسنی آپ سی شوخی کی تب حضرت جبریل نی اوسی کہا تو محمد سی یہہ شوخی کرتا ہی کوئے
تجہپر ایسا شخص سوار نہین ہوا جسکا رتبہ اللہ کے یہان اونسی بڑہکر ہو تب اوسکا پسینا
بہنی لگا اس حدیث کی سند اچھی ہی ابن جریر نے ابن شہاب تک سند پہنچائی
ہی کہا مجھکو خبر دی ابن مسیب نے اور ابو سلمہ نے جو عبد الرحمن کی بیٹے کہ اللہ کے رسول
اللہ اوپر درود بھیجی اور سلامت رکہی سیر کو بلائی گئی براق کی اوپر اور وہ جانور ہی حضرت
ابراہیم کا اوسکی اوپر وہ کعبہ کے زیارت کو آیا کرتے تہی امام مسلم فرماتی ہین کہ ہمسی فرمایا
شیبان نی جو فروخ کی بیٹے ان دونون نی کہا کہ ہمسے کہا
حماد نی جو سلمہ کے بیٹے اونہون نی ثابت بنانی اور سلیمان تیمی سی اونہون نے

انس سی جو مالک کی ہین کہ اونکے رسول نی اللہ اوپر درود بہیجی اور سلامتی کی ر
فرمایا کہ مین آیا اور ثابت کی روایت مین یون ہی کہ مین گذرا موسے پر اور وس رات مین
کہ مین سیر کو بلایا گیا سرخ ٹیلے کی پاس اور وہ کہڑی نماز پڑہ رہی تہے اپنی قبر مین
در منثور مین ہی کہ امام احمد اور ابن مردویہ نی اور ابو نعیم نی دلائل مین اور ضیاء
مقدسی نی مختارہ مین صحیح سند ابن عباس تک پہنچائی کہ جس رات مین حضرت نبی صلی اللہ
علیہ وسلم سیر کو بلائی گئی جنت مین داخل ہوئے اوسکی ایکطرف کو مین آواز سنے کہا
ای جبریل یہہ کیا ہی کہا یہہ بلال ہی اذان کہنے والا پہر حضرت نبی صلی اللہ علیہ وسلم
جب اوگونکی طرف آئی اپنی فرمایا کہ بلال مراد کو پہنچا مین اوسکی لئی ایسا ایسا دیکہا پہر اونکو
موسی ملی اونہون نی آپکو مرحبا کہا اور کہا مرحبا ان پڑہ نبی کو کہا اور وہ ایک مرد ہین
گیہون رنگ لنبا قد سیدہی بال کانونکی ساتہہ یا کانونکی اوپر کہا یہہ کون ہی ای جبریل کہا
یہہ موسی ہین پہر آپ چلی پہر آپکو ایک مرد ملی کہا یہہ کون ہین کہا یہہ عیسی ہین پہر آپ چلی پہر آپکو
بوڑہی شان اور شوکت والی آپکو ملی اونہون نی آپکو مرحبا کہا اور آپ پر سلام کہا اور وہ
سب آپ پر سلام کہتی تہی کہا یہہ کون ہی ای جبریل کہا یہہ تمہاری باپ ابراہیم ہین اور
دیکہا آگ مین تو ایکا ایک کچہہ لوگ تہی کہ مردا کہاتی تہی کہا یہہ کون لوگ ہین ای جبریل
کہا یہہ وہ لوگ ہین جو آدمیونکی گوشت کہاتی ہین اور دیکہا ایک مرد سرخ رنگ کرنجا کہا
یہہ کون ہی ای جبریل کہا یہہ کاٹنی والا ہی اوس اونٹنی کا پہر حضرت نبی صلی اللہ علیہ وسلم
مسجد اقصی مین آئی نماز پڑہنی کو کہڑی ہوی پہر موڑکر دیکہا تو ایکا ایک دیکہا کہ سب نبی
اپکی ساتہہ نماز پڑہ رہی تہی بزار اور ابن ابی حاتم اور طبرانی اور ابن مردویہ نی اور بیہقی نے
دلائل مین روایت کیا اور بیہقی نی اسکی سند کو صحیح کہا شداد تک سند پہنچا سے جو
اوس کی بیٹی اونہون نی کہا کہ ہمنی کہا ای پیغمبر پہنچا ہو الی اللہ کے کیونکر آپ سیر کو
بلائی گئی فرمایا مین اپنی ساتہیونکو مکہ مین نماز پڑہائی عشا کی رات گئی پہر میرے پاس

پہر ایک سفید جانور لائی جو گدہی سی اونچا اور خچر سی نیچا پہر کہا سوار ہو پہر وہ مجہسی
شوخی کی اونہون نی اوسکا کان پکڑکر اوسکو پہیرا پہر مجہکو اوسپر سوار کیا پہر وہ
ہمکو جہکاتا ہوا چلا اوسکا قدم گرتا تہا جہان اوسکی نگاہ پہنچتی تہی یہانتک کہ ہم ایک زمین میں
پہنچی جہان چہوارونکی درخت تہی کہا اوترو پہر میں اترا کہا نماز پڑہو پہر مینی نماز پڑہی
پہر ہم سوار ہوئی پہر کہا تم جانتی ہو تمنی کہان نماز پڑہی ہی مینی کہا اللہ اعلم کہا تمنی نماز
پڑہی یثرب میں تمنی نماز پڑہی طیبہ میں یعنی مدینہ میں پہر وہ ہمکو جہکاتا ہوا چلا اوسکا قدم گرتا تہا
جہان اوسکی نگاہ پہنچتی تہی پہر ہم ایک زمین میں پہنچی کہا اوترو پہر میں اوترا کہا
نماز پڑہو پہر مینی نماز پڑہی پہر ہم سوار ہوئی پہر کہا تم جانتی ہو تمنی کہان نماز پڑہی مینی کہا
اللہ اعلم کہا تمنی نماز پڑہی ہی مدین میں تمنی نماز پڑہی موسی کی درخت کی پاس پہر وہ
ہمکو جہکاتا ہوا چلا اوسکا قدم گرتا تہا جہان اوسکی نگاہ پہنچتی تہی پہر ہم ایک زمین میں پہنچی کہ ظاہر ہوئی
اوسکی محل نظر آئی کہا اوترو پہر میں اوترا کہا نماز پڑہو میں نی نماز پڑہی پہر ہم سوار ہوئی کہا
تم جانتی ہو تمنی کہان نماز پڑہی ہی مینی کہا اللہ اعلم کہا تمنی نماز پڑہی بیت لحم میں جہان
عیسی مسیح مریم کی بیٹی پیدا ہوئی پہر وہ مجہکو لی چلی یہانتک کہ ہم داخل ہوئی شہر میں
اوسکی اوس دروازہ سی جو یمن کی طرف ہی پہر مسجد کی قبلہ کی طرف آئی پہر اوسمین اپنا
جانور باندہا اور ہم مسجد میں اوس دروازہ سی داخل ہوئی جسمین سورج اور چاند جہکتا ہی
پہر میں نی نماز پڑہی مسجد میں جس جگہ اللہ نی چاہا اور مجہکو بہت شدت کی پیاس لگی
پہر میرے پاس دو برتن لائی گئی ایک میں دودہ اور دوسری میں شہد دونو کہی میری
پاس بہیجی گئی میں دونو کو برابر سمجہا پہر مجہکو اللہ نی ہدایت دی پہر میں دودہ کو لیا
اور پیا یہانتک کہ میں نی اپنا پیٹ بہرا اور اوسکی آگی ایک بوڑہی تہی اپنی منبر پر تکیہ لگائی
اونہون نی کہا تیری رفیق نی اصل پیدایش کو لیا اور وہ ہدایت دیا ہوا ہی پہر وہ
مجہکو لی چلی یہانتک کہ ہم آئی اوس میدان میں جو شہر میں ہی پہر ایکا ایک دوزخ

کہل جاتا تہا اوسین تہی جیسے ٹاٹ کی نہالچی ہمنی کہا ای پیغام پہنچانیوالی اللہ کے
کیونکر پایا آپ نی اوسکو فرمایا جیسی ڈینک گرم پہر وہ مجہکو پہیر لائی پہر ہم گزرے
قریشیونکی ایک قافلہ پر ایسی ایسی جگہہ پر اور اونکا ایک اونٹ گم گیا تہا اوسکو فلان شخص نے
ملا دیا پہر مین اونپر سلام کہا کسیین کہا یہہ آواز محمد کی ہی پہر مین اپنی رفیقونکی پاس صبح
سی پہلی مکہ مین آیا پہر میری پاس ابوبکر آئی اور کہا ای پیغام پہنچانیوالی اللہ کے
کہان تہی آپ آجکی رات کہ مین آپکو ڈہونڈا آپکی مکانین مین کہا تین جاناین آیا تہا
بیت المقدس مین آجکی رات کہا ای پیغام پہنچانیوالی اللہ کی وہ تو ایک مہینی کا رستہ ہی
آپ مجہسی اوسکی پتے بیان کیجیے پہر میری لئی ایک راہ کہل گئی گویا کہ مین اوسکی طرف
دیکہہ رہا ہون جو چیز وہ مجہسے پوچہتی تہی مین اونکو اوسکی خبر دیتا تہا تب ابوبکر نے
کہا گواہی دیتا ہون کہ آپ پیغام پہنچانیوالی ہین اللہ کے اور کافرون نی کہا کہ دیکہو
ابوکبشہ کا بیٹا کہتا ہی کہ وہ آجکی رات بیت المقدس مین آیا آپ نے فرمایا کہ مین گزرا تہا
تمہاری ایک قافلہ پر ایسی ایسی جگہہ اور اوسکا ایک اونٹ گم گیا تہا پہر فلانی شخص نے
اوسکو اونکی راستے سی لا دیا اور تہرینگی اوس جگہہ پہر اوس جگہہ اور آوینگی تمہارے
پاس ایسی ایسی دن آگی ہوگا اونکی ایک اونٹ گیہون رنگ اوسکی اوپر ہی ایک ٹاٹ
کالا اور وہ بوری سیاہ پہر جب وہ دن ہوا لوگ نکلکر دیکہتی رہی یہانتک کہ دوپہر
قریب ہوئی وہ قافلہ آیا اونکی آگی وہ اونٹ تہا جسکا پتہ دیا تہا اللہ کے رسول نے
اللہ اوپر درود بہیجی اور سلامت رکہی در منثور مین ہی کہ ابن عرفہ نے اپنی مشہور جزمین
اور ابونعیم نی دلائل مین اور ابن عساکر نے اپنی تاریخ مین ابو علیہ تک سند پہنچائی کہ
جو عبد اللہ کے بیٹی وہ مسعود کی بیٹی اونہون نی کہا کہ اللہ کے رسول نی اللہ اوپر درود
بہیجی اور سلامت رکہی فرمایا کہ میری پاس جبریل ایک جانور لائی گدہی سی اونچا اور خچر سے
نیچا پہر مجہکو اوسپر سوار کیا پہر وہ ہمکو جہکاتا ہوا چلا جب کسی گہاٹی پر چڑہتا تہا اوسکی

پانون اوسکی ہاتہون کی ساتہہ برابر ہوجاتی ہین اور جب اترتا تہا ہاتہہ اوسکی اوسکی پانون کی ساتہہ
برابر ہوجاتی تہی یہانتک کہ ہم ایک مرد پر گزری کہ اونکا لنبا قد بال سیدہی رنگ گیہوان تہا
گویا کہ وہ شنوہ کی مردوین سی ہی اور وہ کہہ رہی ہی اور اپنی آواز بلند کر رہی ہی کہ تونی
اوسکو رتبہ دیا اور تونی اوسکو بڑائی دی پہر ہم اون تک پہنچی اور پر سلام کہا اوہنون نی
جواب سلام کا دیا پہر کہا یہہ کون ہی تیری ساتہہ ای جبریل کہا یہہ احمد ہین کہا مرحبا
امّی ٹہرہ ہین عرب کی لئی جسنی اپنی رب کا پیغام پہنچایا اور اپنی امت کا بہلا چاہا پہر ہم
چلی ہین کہا یہہ کون ہی ای جبریل کہا یہہ موسیٰ ہین عمران کی بیٹی مین کہا اور کس پر
غصہ کر رہی ہین کہا اپنی رب پر غصہ کر رہی ہین اپکی مقدمہ مین مین کہا اور وہ اپنے
رب کی اوپر آواز بلند کرتی ہین کہا اللہ کو اونکی تیزی معلوم ہی پہر ہم چلی یہانتک کہ ہم ایک
ایک درخت پر گزری گویا اوسکی پہل بڑی بڑی درخت ہی اوسکی نیچی ایک بوڑہی ہی اور
اونکی گہر والی ہی جبریل نی مجہسے کہا اپنی باپ ابراہیم کیطرف چلو پہر ہم اونکی طرف
چلی مین اونپر سلام کہا اوہنون نی سلام کا جواب دیا پہر ابراہیم نی کہا کون ہی یہہ
تیری ساتہہ ای جبریل کہا یہہ تمہاری بیٹی احمد ہین کہا مرحبا امّی ٹہرہ ہین کی لئی جسنی
اپنی رب کا پیغام پہنچایا اور اپنی امت کا بہلا چاہا ای میری بیٹی تو اجکی رات اپنی
رب سی ملیگا اور تیری امت سب امتون سی آخر ہین اور سب سی زیادہ کمزور ہی
پہر اگر تجہسے ہو سکی کہ ہووی تیری حاجت یا بہت حاجت اپنی امت کی مقدمہ مین تو اپنی
کیجیو پہنی اللہ سے امت کی لئی بہت کچہہ کیجیو پہر ہم چلی یہانتک کہ ہم چلی مسجد اقصیٰ تک
پہر مین اوترا پہر مین اوس جانور کو اوس حلقہ سی باندہا جو مسجد کے دروازہ مین ہی جسمین
باندہا کرتے تہی پہر مین مسجد مین گیا پہر مین نبیونکو پہچانا کوئی کہڑا کوئی رکوع مین کوئی سجدہ
مین پہر نماز قائم کی گئی پہر مین اونکا امام ہوا امام جلال الدین سیوطی نے یہی روایت
معراج کی رسالہ مین حسن بن عرفہ سے یون نقل کی ہی کہ اوہنون نی کہا کہ فرمایا ہمسے

یعقوب زہری نے جو عبدالرحمن کی بیٹی وہ اپنے باپ سے وہ عبدالرحمن سے جو ہاشم
کی بیٹی وہ انس سے جو مالک کی بیٹی اللہ اونسے راضی رہے اونہوں نے کہا کہ اللہ کے
رسول کیطرف اللہ اونپر درود بھیجے اور سلامت رکھے جسوقت جبریل براق لائے آپ چلے
ایکا ایک ایک بڑھیا رستے کی پہلو پر ملے کہا یہہ کیا ہے اے جبریل کہا چلو یا محمد پھر چلے جتنا
اللہ نے چاہا پھر ایکا ایک ایک چیز ہے کہ آپکو بلاتی تھی رستے سے کہتے تھے آؤ یا محمد
آپ سے جبریل نے کہا چلو یا محمد پھر چلے جتنا اللہ نے چاہا پھر آپ کو کچھ لوگ ملے اونہوں نے
کہا سلام تیرا اے اول سلام تمپر اے آخر سلام تمپر اے حشر کرنیوالے جنکی تمہارے بعد
حشر ہوگا جبریل نے کہا سلام کا جواب دو آپ نے سلام کا جواب دیا پھر آپ سے دوسرے
بار ملے پھر آپ سے جبریل نے ویسی بات کہی جو پہلے کہی تھی پھر تیسری بار اسی طرح یہانتک
کہ بیت المقدس تک پہنچے پھر اوٹھائے گئے آپکے لئے آدم پھر اونکی سوا جتنے نبی تھے پیچھے
آپ اوس رات میں انکے امام ہوئے پھر آپ سے جبریل نے کہا وہ بڑھیا جو آپ نے دیکھی
سو دنیا اوسقدر باقی ہے جتنی اوس بڑھیا کی عمر باقی ہے اور وہ شخص جو چاہتا تھا کہ آپ
اوسکی طرف جھکیں سو وہ اللہ کا دشمن ابلیس تھا اوسنے چاہا تھا کہ آپ اوسکی طرف جھکیں
اور وہ لوگ جنہوں نے آپ پر سلام کہا سو ابراہیم اور موسی اور عیسی تھے ف
یہاں سے معلوم ہوا کہ حضرت ابراہیم اور حضرت موسی اور حضرت عیسی رستے میں بار بار
آپکو ملتے تھے اور سلام کہتے تھے اور آپکی تعریف کرتے تھے کہ آپ اول ہیں یعنی اللہ نے سب سے
پہلے آپکا نور بنایا ہے اور آپکو سب نبیوں کے بعد دنیا میں پیدا کیا اور آپکے بعد اللہ کوئی نبی نہیں پیدا
کریگا آپکے بعد قیامت آویگی حشر ہوگا تین بار آپکو رستے میں ملے اور سلام کہا گویا یہہ تینوں
پیغمبر آپکی سواری کے ساتھ دوڑے اللہ اون سب پر درود وسلام بھیجے اور طبرانی
نے اوسط میں اور ابن مردویہ نے محمد تک سند پہنچائی جو عبدالرحمن کے بیٹے وہ ابو لیلی کے بیٹے
اپنے بھائی عیسی سے وہ اپنے باپ عبدالرحمن سے وہ اپنے باپ ابولیلی سے کہ جناب نبی صلی اللہ علیہ وسلم

فَاجِرٍ مِنْ شَرِّ مَا يَنْزِلُ مِنَ السَّمَاءِ وَمَا يَعْرُجُ فِيهَا وَمِنْ شَرِّ مَا ذَرَأَ فِي الْأَرْضِ
وَمِنْ شَرِّ مَا يَخْرُجُ مِنْهَا وَمِنْ شَرِّ فِتَنِ اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ وَمِنْ طَوَارِقِ اللَّيْلِ
وَالنَّهَارِ اِلَّا طَارِقًا يَطْرُقُ بِخَيْرٍ يَا رَحْمٰنُ یعنی مین پناہ لیتا ہون اللہ کے منہہ کے
جو عزت والا ہی اور اللہ کی پوری کلمونکی کہ نہین آگی بڑہا اونسی کوئی نیک اور نہ کوئی
بد اوس چیز کی بدیسی جو اترتی ہی آسمان سی اور جو چیز چڑہتی ہی اوسمین اور بدیسی اوسکے
جو اوسنی بکھیرا زمین مین اور بدیسی اوسکی جو نکلتا ہی اوس سے اور بدیسی رات اور دنکی فتنونکی
اور رات اور دن کی آنی والی آفتون سی مگر وہ آنیوالا کہ خیر کے ساتھ آوی ای بڑی مہربان
اور دارقطنی نی ابو حذیفہ تک سند پہنچائی جو بیت المقدس کی موذن تہی اونہون نی
روایت کی اپنی دادیسی کہ اونہون نی دیکہا حضرت صفیہ کو جو حضرت نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی
بی بی تہین اور کعب اوسنی کہتی تہی کہ ای ماں باپ والو لوگو تم اس جگہہ نماز پڑہو کہ
حضرت نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے پیغمبرونکی ساتھہ معراج کی رات مین اس جگہہ نماز پڑہی ہی
اور وہ سب وہان کہتی تہی اور اشارہ کیا ابو حذیفہ نی اپنی ہاتہہ سی اوس قبہ کیطرف جو اوس برج
چٹان کی پیچہی اور دارقطنی نی ولید تک سند پہنچائی ہی جو مسلم کے بیٹی کہا کہ مجھسی کہا میری کسی
اوستاد نی کہ اللہ کے رسول اللہ اوپر درود بہیجی اور سلامت رکہی جب بیت المقدس پر
پہنچی جس رات مین سیر کو بلائی گئی تو آپکا ایک دیکہا کہ مسجد کے داہنی طرف اور بائین طرف
دو اوجی نور ہین پس کہا ای جبریل کیا ہین یہہ دو نور فرمایا یہہ جو آپکی داہنی طرف سے
سو وہ محراب ہی آپکی بہائی داود کا اور یہہ جو آپکی بائین طرف ہی سو آپکی بہن مریم کی قبر ہے
سعید بن منصور نے اور عبد بن حمید نی اور ابن جریر اور ابن منذر نے سعید بن جبیر
تک سند پہنچائی کہ اونہون نی فرمایا کہ اللہ تعالی کا جو یہہ قول ہی وَسْئَلْ مَنْ اَرْسَلْنَا مِنْ
قَبْلِكَ مِنْ رُّسُلِنَا یعنی اور پوچہہ ان لوگوسی جنکو ہم نی بہیجا تجہسی پہلی جو ہماری بہیجی ہوئی
تہی کہا جس رات مین کہ آپ سیر کو بلائی گئی پیغمبرونسی ملاقات ہوئی اور ابن جریر نے ابن زید

فرمایا کہ جب سیر کو بلائی گئی حضرت نبی صلی اللہ علیہ وسلم آپ گزرنے جاتی تہی ایسی نبی کی
اور نبیونکی پاس کہ اونکی ساتہہ بہت لوگ تہی اور گزرتے تہی ایسی اور نبیونکی پاس کہ
اونکی ساتہہ تہوڑے لوگ تہی اور گزرتے تہی ایسی کی اور نبیونکی پاس کہ اونکی ساتہہ کوئی
نہ تہا یہانتک کہ آپ گزری ایک بڑی جماعت پر آپ فرماتی ہین مین کہا یہہ کون ہی کہا گیا کہ
موسی ہین اور اونکی قوم ہی لیکن اپنا سر اوٹہاؤ اور دیکہو پہر اوٹہایا ایک کیا دیکہتا ہون کہ ایک بڑی
جماعت ہی جسنی آسمان کا کنارہ ڈہانک لیا اس طرف سی اور اوس طرف سی کہا گیا یہہ تمہاری
امت ہی اور انکی سوا تمہاری امت مین سی ستر ہزار ہین جو جنت مین داخل ہونگی بغیر
حساب کے آپ یہہ بیان فرماکر گہر مین داخل ہوی اور لوگون نی آپسے نہ پوچہا اور آپنی بیان
نہین فرمایا لوگون نی کہا وہ لوگ ہم ہین اور بعضون نی کہا وہ ہماری بیٹے ہین جو اسلام پر
پیدا ہوی ہین پہر حضرت نبی صلی اللہ علیہ وسلم باہر نکلی اور فرمایا وہ وہ لوگ ہین جو داغ
نہین لیتی ہین اور منتر نہین کرتے ہین اور بدشگونی نہین لیتی اور اپنی مالک پر بہروسا
کرتے ہین پہر اوٹہہ کہڑی ہوی عکاشہ بیٹی محصن کی اور بولی کہ مین اونہین سی ہون اے
پیغام پہنچانیوالی اللہ کے فرمایا ہان پہر آیا آپکی پاس اور شخص وہ بولا مین اونہین سے
ہون فرمایا تجہسے آگی بڑہ گیا اس بات مین عکاشہ اس حدیث کی سند اچہی ہی یا صحیح
فائدہ بیماری مین بغیر داغ لینا بہی ایک علاج ہی مگر مکروہ ہی اور وہ منتر جسمین شرک کی
کوئی بات ہو مگر اللہ کا ذکر بہی نہو وہ بہی مکروہ ہی اور بدشگونی لینا کسی چیز کو نحس
جاننا بہی مکروہ ہی جو لوگ ادنی ادنی مکروہ باتون سی بہی بچتی ہون تو بڑی بڑے
گناہون سی تو خوب بچتی ہین ایسی لوگ بیحساب بہشت مین جاوینگی اور وہ منتر مکروہ نہین
جسمین اللہ کا کلام اور اللہ کا ذکر ہو جیسی حدیثون مین آپنی بتائی ہین وہ تو عین ایمان ہین امام
ترمذی فرماتی ہین کہ ہمسی فرمایا محمود بیٹے غیلان کی بیٹی نے کہا کہ ہمسے کہا عبدالرزاق نی کہ ہمسے
کہا معمر نے اونہون نی زہری سی کہا کہ مجہکو خبر دی سعید بیٹے مسیب کے

بیٹے

اونہون نے ابوہریرہ سے اللہ اونسے راضی رہے اونہون نے فرمایا کہ جس وقت مین سیر کو بلایا
گیا حضرت موسیٰ سے ملا تو ایکا ایک کیا دیکھتا ہون کہ وہ ایک مرد ہے مجھے یاد پڑتا ہے کہ آپنے فرمایا کہ اکہرا
بدن تہا سر کے بال بیچ بیچ کی بین تہ گہونگروالے نہ سیدہے گویا کہ وہ شنوءہ کی مردون مین سے ہین اور
عیسیٰ سے ملا اونکا قد بیچ بیچ کا قد تہا سرخ رنگ ہے گویا حمام سے نکلے ہین اور مین ابراہیم کو دیکہا
اور اونکی اولاد مین میری صورت اونسے بہت ملتی ہے اور میرے پاس دو برتن لائی گئی ایک
مین دودہ دوسرے مین شراب پہر مجہسے کہا گیا دونون مین سے جو چاہو لے لو مین دودہ کو لیا اور اوسکو
پی لیا تب مجہسے کہا گیا کہ تمکو راہ دی اصل پیدایش کی یا یون فرمایا کہ تم پہنچے اصل پیدایش تک
آگاہ رہو کہ اگر تم شراب کو پیتے تو تمہاری امت گمراہ ہو جاتی اس حدیث کی سند اچہی ہے
صحیح ہے اور یہہ حدیث صحیح مسلم مین بہی ہے **فائدہ** اللہ نے انسان کی اصل پیدایش مین
یہہ صفت رکہی ہے کہ اللہ کو پہچانے اور اوسکو اکیلا جانے اور اوس سے محبت رکہے یہہ فیض اوس دودہ
مین اللہ نے رکہدیا توحید اور معرفت کا پیالہ پلایا شراب سے بچایا پہر جب آپ مدینہ مین تشریف لائے شراب کو
اللہ نے بالکل حرام کردیا امام ابن ماجہ فرماتے ہین کہ ہمسے فرمایا ہشام نے جو
عمار کے بیٹے ہین کہا کہ ہمسے کہا ولید نے جو مسلم کے بیٹے کہا کہ ہمسے کہا سعید نے جو
بشیر کے بیٹے اونہون نے قتادہ سے اونہون نے مجاہد سے اونہون نے
ابن عباس سے اونہون نے ابی سے جو کعب کے بیٹے اللہ اونسے راضی رہے
اونہون نے اللہ کے رسول سے اللہ اونپر درود بہیجے اور سلامت رکہے کہ جس رات
وہ سیر کو بلائی گئی آپنے ایک خوشبو پائی فرمایا اے جبریل کیا ہے یہہ اچہی
خوشبو کہا یہہ خوشبو ہے اوس کنگہی کرنیوالی عورت کی قبر کے اور اوسکے دو بیٹون کی اور
اوسکے خاوند کے فرمایا اور شروع ہوا اوسکا یون تہا کہ خضر تہے بنی اسرائیل کے سردارون مین سے
اور [illegible] مین ونکا گذر ہوتا تہا ایک درویش پر جو اپنے تکیہ مین رہتے تہے وہ درویش
اونکو جہانکتے [illegible] اور اونکو اسلام سکہاتے تہے جب

خضر جوان ہوئے اونکے باپ نے ایک عورت سے اونکا نکاح کردیا حضرت خضر نے اوسکو تعلیم کیا
اور اوس سے اقرار لے لیا اور وہ عورتونکے نزدیک جاتے نہ تھے سو اونہون نے اوسکو طلاق دیا پھر اونکے
باپ نے دوسری عورت سے اونکا نکاح کردیا اونہون نے اوسکو بھی تعلیم کیا اور اوس سے اقرار لیا
کہ کسیکو خبر نہ کیجیو پھر ایک عورت نے چھپایا اور دوسری نے اونکا بھید کھولا تب وہ بھاگ چلے یہانتک
کہ سمندر کے ایک ٹاپو میں پہنچے تو دو مرد لکڑیاں چننے آئے وہاں دونون نے اونکو دیکھا ایک نے چھپایا اور دوسرے
نے بھید کھولا اور کہا میں خضر کو دیکھا کہا گیا اور تیرے سوا کسنے دیکھا کہا فلانے شخص نے اوس سے
پوچھا تو اوسنے چھپایا اور اونکے دین میں یہ بات تھی کہ جو جھوٹ بولتا تھا مار ڈالا جاتا تھا پھر نکاح کیا
اوسنے اوس چھپانیوالی عورت سے پھر اسی بیچ میں کہ وہ کنگھی کرتی تھی فرعون کی بیٹی کے اوسکا ایک کنگھی گر پڑی
وہ بولی تباہ ہو فرعون اوسنے اپنے باپ کو خبر دی اور اوس عورت کے دو بیٹے تھے اور ایک خاوند تھا فرعون نے
اونکو پاس بلا بھیجا اور اوس عورت سے اور اوسکے خاوند سے کہا کہ اپنے دین سے پھر جاؤ اونہون نے نہ مانا
کہا میں تم دونونکو مار ڈالونگا اون دونون نے کہا اگر تم ہمکو قتل کرو تو تیرا احسان
ہوگا اگر ہمکو ایک ہی گھر میں رکھیو پھر اوسنے ایسا ہی کیا پھر جب حضرت رسول اللہ صلی
اللہ علیہ وسلم معراج کو تشریف لے گئے آپنے ایک خوشبو پائی تب جبرئیل سے پوچھا
تب اونہون نے اسکی خبر دی اور درمنثور میں ہے کہ امام احمد اور نسائی اور بزار اور طبرانی
اور ابن مردویہ اور بیہقی نے دلائل میں صحیح سند سے ابن عباس سے روایت
کی کہ جناب پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جسرات مجھکو معراج ہوئی میرے پاس سے
خوشبو گذری میں نے کہا اے جبرئیل کیا ہے یہ خوشبو کہا وہ خوشبو مشاطہ بنت فرعون کی ہے
اور اوسکے اولاد کی وہ اوسکو کنگھی کرتی تھی کہ کنگھی اوسکے ہاتھ میں سے گر پڑی کہا وہ
بولی بسم اللہ فرعون کی بیٹی بولی میرا باپ تب اوسنے کہا میرے باپ کا
نام لیتی ہے وہ بولی نہیں بلکہ وہ جو میرا مالک اور تیرا مالک
اور تیرے باپ کا مالک ہے وہ بولی کیا تیرا کوئی اور بھی مالک ہے سوا میرے باپ کے سوا

کہا ہان کہا پہر مین اپنی باپ کو اوسکی خبر کردون کہا ہان پہر اوسنی اوسکو خبر کردی پہر اوسکو
بلایا اور کہا تیرا کوئی اور بہی مالک ہی میری سوا کہا ہان میرا مالک اور تیرا مالک اللہ ہے
جو آسمان مین ہی پہر اوسنی حکم کیا کہ ایک گائی تانبی کی گرم کی گئی پہر حکم کیا کہ وہ عورت
اوسکی اولاد سمیت اوسمین ڈالدی جاوی وہ بولی میرا تجہسے ایک مطلب ہے کہا وہ کیا ہے
کہا تو میری ہڈیونکو اور میری بیٹونکی ہڈیونکو جمع کری پہر اوسکو اکہٹا دفن کردی کہا یہہ
تیرا پاس ہی اس لئی کہ تیرا ہمپر حق ہی پہر ڈالی گئی ایک ایک یہانتک کہ ایک دودہ پیتی ڈالی گئی
تو پہنچی وہ بولا کہ ڈر اور تامل مت کر کہ تو حق پر ہے پہر ڈالدی گئی وہ اور اوسکی اولاد کہا ابن
عباس نی اور بولی ہین چار چہوٹی لڑکی یہہ اور گواہ یوسف علیہ السلام کا اور جریج والا اور
عیسے بیٹی مریم کے مجمع البحار مین لکہا ہی کہ شاید دیگ گائی کی شکل پر یا گائی کی برابر ہوگی جسکو
گائی کہا امام ابن ماجہ فرماتی ہین کہ ہمسی کہا ابوبکر نی جو ابو شیبہ کے بیٹی کہا کہ ہمسی کہا حسن نے
جو موسی کی بیٹی اونہون نی حماد سی جو سلمہ کے بیٹی اونہون نی علی سی جو زید کے بیٹی اونہونے
صلت سے اونہون نی ابوہریرہ سی اونہون نی کہا کہ فرمایا اللہ کے رسول صلی اللہ اوپر
درود بہیجی اور سلامت رکہی کہ جس رات مین سیر کو بلایا گیا مین آیا ایک قوم پر کہ اونکی
پیٹ گہر کی ہی اونکی اندر سانپ تہی اونکی پیٹ کی باہر سی دکہائی دیتی تہی مین کہا
یہہ کون لوگ ہین ای جبریل کہا یہہ لوگ ہین سود کے کہانیوالی امام بزار نے
مسند مین فرماتی ہین کہ ہمسے کہا محمد نے جو مثنی کی بیٹی کہا کہ ہمسے کہا حجاج نی جو
منہال کی بیٹی کہا کہ ہمسے کہا حماد نی اور ہمسی کہا محمد نے جو معمر کے بیٹی کہا کہ ہمسی کہا
روح نی جو عبادہ کی بیٹی کہا کہ ہمسے کہا حماد نی یعنی سلمہ کے بیٹی اونہون نی روایت کیا علی سے
جو زید کے بیٹی اونہون سے لے انس سی اللہ اوسسے راضی رہے کہ اللہ کے
رسول اللہ اوپر درود بہیجی اور سلامت رکہی فرمایا کہ جس رات مین مجہکو سیر کو بلایا مین گزرا
کچہہ لوگون پر اونکی ہونٹ کاٹی جاتی تہی آگ کی قینچیون سی سو مینے کہا ای جبریل یہہ کون

لوگ مین کہا یہہ لوگ وعظ کہنے والی ہین تمہاری امت کی وہ جو حکم کرتے ہین لوگون کو
نیکی کا اور بہول جاتی ہین اپنی آپ کو اخاص ابن ماجہ فرماتی ہین کہ ہمسے کہا محمد نے
جو بشار کے بیٹے کہا کہ ہمسے کہا یزید نے جو ہارون کی بیٹے کہ ہمسے کہا عوام نے جو حوشب
کی بیٹے کہ مجہسے کہا جبلہ نے جو سحیم کے بیٹے اونہون نے موثر سے جو عفازہ کی بیٹے اونہون نے سنا
عبد اللہ سے جو مسعود کے بیٹے اللہ اونسے راضی رہے اونہون نے فرمایا کہ جب وہ رات کہ
جسمین اللہ کے رسول اللہ اوپر درود بہیجے اور سلامت رکہے سیر کو بولی گئی آپ ملے
ابراہیم سے اور موسی اور عیسی سے پہر آپس مین قیامت کا ذکر کیا سب نے حضرت ابراہیم سے
شروع کیا اونسے پوچہا یعنی کب آویگی تو اونکے پاس اسکی کچہہ خبر تہی پہر حضرت موسی سے
پوچہا اونکی پاس بہی اسکی کچہہ خبر تہی پہر اس بات کو حضرت عیسی پر رکہا جو مریم کے
بیٹے اونہون نے فرمایا کہ مجہسے اقرار کیا گیا ہی اوسکی ہو پڑنے کا نزدیک اور وہ جو اوسکی ہونیکا
وقت ہی اوسکو کوئی نہین جانتا سوا اللہ کے پہر ذکر کیا دجال کی نکلنے کا فرمایا پہر مین اوترونگا
اور اوسکو مار ڈالونگا پہر لوگ اپنی شہرونکی طرف پلٹینگے پہر اونکی سامنے آوینگی یاجوج اور ماجوج
اور وہ ہر ایک اونچان سے دوڑینگی پہر جس پانی پر گذرینگی اوسکو پی جاوینگی اور جس چیز پر گذرینگی اوسکو
بگاڑ دینگی پہر لوگ اللہ سے فریاد کرینگی پہر مین اللہ سی دعا کرونگا کہ اونکو مار ڈالیگا پہر زمین
اونکی بدبو سی سڑ جاویگی پہر لوگ اللہ سے فریاد کرینگی پہر مین اللہ سی دعا مانگونگا اللہ آسمان سے
پانی بہیجیگا پہر اونکو اوٹہا لیگا اور سمندر مین اونکو ڈالدیگا پہر پہاڑ اوڑائی جاوینگی اور زمین کہینچی
جاویگی جسطرح چمڑا پہیلایا جاتا ہی پہر مجہسے اقرار کیا گیا ہی کہ جسوقت یہہ ہووی تو قیامت
لوگونسی ایسی ہوگی جیسی حمل والی جسکو اوسکی لوگ نہین جانتے ہین کہ کب ایکا ایک جن پڑیگی
اس حدیث کو مولانا جلال الدین سیوطی نی درمنثور مین سعید بن منصور سے اور امام احمد سی اور
ابن ابی شیبہ سے اور ابن ماجہ سی اور ابن جریر سی اور ابن منذر اور حاکم اور ابن مردویہ سی اور بیہقی کے
کتاب بعث و نشور سی نقل کیا ہی اور کہا کہ حاکم نے کہا کہ اسکی سند صحیح ہی اما ترمذی نے

علیہ وسلم نے فرمایا بہلا ای زکریا تمنی پایا تہا کچہہ آرہ کا لگتا یا کچہہ۔ وہ فرمایا نہین اوسکو فقط
درخت نی پایا اللہ نے میری روح اوسمین ڈالدی ہتی اور ابن عساکر نے روایت
پہنچائی علی تک جو زید کے بیٹی وہ جدعان کی بیٹی اونہون نی روایت کی علی سی جو حسین کے
بیٹی یعنی حضرت امام زین العابدین سی اونہون نے امام حسینؑ سی جو حضرت علیؑ کی بیٹی ہین
اونہون نی فرمایا کہ ایک بادشاہ مرگیا تہا اور ایک عورت اور بیٹی چہوڑ گیا تہا پہر اوسکے بہائی
اوسکی بادشاہت کا وارث ہوا اوسنی چاہا کہ اپنی بہائی کی عورت سی نکاح کرلی پہر اوسی مشورہ
پوچہا اس مقدمہ مین حضرت یحیی سی جو حضرت زکریا کی بیٹی ہتی اور بادشاہ اوس زمانہ مین
نبیونکی حکم سی کام کرتے ہتی پہر آپنے اوسی فرمایا تو اوسی نکاح مکر کہ وہ بدکار ہی پہر اس
عورت کو خبر پہنچی وہ بولی یا تو یحیی کو قتل کریگا یا اپنی بادشاہت چہوڑیگا پہر اوسنی اپنی
بیٹی کی سر پر ہاتہ مارا پہر اوسی کہا اپنی چچا کی پاس محفل مین جاو بیشک جب تجہی دیکہیگا
بلاویگا اور اپنی گود مین بٹہا دیگا اور کہیگا مجہسے مانگ جو تو چاہی کہ تو مجہسے جو چیز مانگیگی اسکو
بہی دونگا پہر جب وہ تجہسے یہہ کہی تو کہیو مین کچہہ نہین مانگتی ہون مگر سر یحیی کا اور بادشاہونکا
دستور تہا جب کوئی اونمین کا سر محفل کچہہ بات کہتا تہا پہر اوسکو جاری نکرتا تہا بادشاہت سی
معزول کیا جاتا تہا پہر اوس لڑکی نی یہہ کیا پہر اوس بادشاہ کو حضرت یحیی کی قتل مین
موت کا سامنا ہوا اور بادشاہت چہوڑنی مین بہی موت کا سامنا ہوا پہر اوسنی اپنی بادشاہت
اختیار کی اور انکو قتل کیا پہر اوسکی لاش زمین مین دہنس گئی ابن جدعان نی کہا کہ پہر مینی یہہ بات
ابن مسیب سے بیان کی اونہون نی کہا کیا اونہون نی تمکو خبر نہین دی کہ کیونکر ہوا قتل حضرت
زکریا کا مین بولا نہین کہا کہ حضرت زکریا اوسدن بہاگ چلی جب اونکی بیٹی قتل ہو چکی اور
وہ لوگ انکی پیچہی ہوئی یہانتک کہ آپ ایک درخت پاس پہنچی جسکی لکڑی لمبی ہتی اوسنی انکو
اپنی طرف بلایا پہر آپ اوسمین پیٹ گئی اور انکی کپڑیکا پہندنا رہ گیا کہ ہوا سی ہلتا تہا پہر وہ لوگ
اوس درخت کی طرف چلی پہر آپکی قدمونکا نشان اوسکی بعد نہ پایا اور اوس پہندنیکو پایا

تب اوسکو پایا اور اوس درخت کو کاٹا اور آپکو اوسکے اندر کاٹا فائدہ اس روایت سے
ایک بات زیادہ معلوم ہوئی کہ اوس عورت کو حضرت یحییٰ سے دشمنی کی وجہ یہہ ہوئی تہی
کہ انہون نے بادشاہ سے کہا تہا کہ تو اس سے نکاح نہ کر یہہ بدکار ہے جناب مسیح حواری نے انجیل کے
تفسیر مین لکہا ہے کہ پہر اوسنے اوس سے نکاح کر لیا اور دوسری بات اس روایت سے یہہ
معلوم ہوئی کہ اوسنے خود ہی اذن لے رکہا تہا پہر بیٹی کو بہیج کر دوبارہ اذن لیا الہی اپنے پاک
نبیون پر درود و سلام بہیج جنہون نے تیرے حکم بے دہڑک پہنچائے اور تیرے سوا کسیکا ڈر
دلمین نہ لائے الہی ہمکو انہیں کی راہ پر رکہیو دین محمدی پر مضبوط رکہیو آمین امام ابوداؤد نے
مین کہا ہے کہ ہمسے کہا حضرت انس نے کہا کہ مجہسے کہا راشد نے جو سعد کے بیٹے اور عبد الرحمن نے جو جبیر کے
بیٹے اونہون نے انس سے جو مالک کے بیٹے ہین انہون نے کہا رسول اللہ نے فرمایا اللہ اوس پر درود
بہیجے اور سلامت رکہے کہ جب مین چڑہایا گیا مین گذرا ایسے لوگون پر کہ اونکے تانبے کے ناخن تہے
اپنا منہ اور چہاتی نوچتے تہے مینے کہا یہہ کون لوگ ہین ای جبریل کہا یہہ وہ لوگ ہین جو کہاتے
ہین گوشت لوگونکا اور پڑتے ہین اونکی آبرو مین فائدہ اسمین مسلمانونکو پیٹہہ پیچہے برا کہنا
ہین گویا اونکا گوشت کہاتے ہین اور لوگونکی آبرو کہرتے ہین امام عبد العظیم منذری نے
ترغیب ترہیب مین لکہتے ہین کہ امام بیہقی نے اچہی سند سے پہنچائی کہ سعید جو سنان کے
بیٹے وہ راشد سے جو سعد کے بیٹے کہ جناب پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب مین معراج کو گیا
مین کچہہ مرد و نپر گذرا کہ اونکی چمڑے آگ کی قینچیون سے کاٹی جاتی تہی مینے کہا یہہ کون لوگ
ہین ای جبریل کہا یہہ وہ لوگ ہین جو بناؤ سنگار کرتے ہین زنا کی واسطے پہر مین ایسے
کنوئین پر گذرا کہ اوسمین بدبو آتی تہی اوسمین اونچی آوازین سنین مینے کہا یہہ کون
لوگ ہین ای جبریل کہا عورتین ہین کہ بناؤ سنگار کیا کرتے تہین زنا کی واسطے اور کرتے
تہین وہ کام جو اونپر حلال نہین تہی پہر گذرا کچہہ عورتون اور کچہہ مرد و نپر کہ چہاتیونکی لگا
لٹکائی ہوئی تہین مینے کہا یہہ کون لوگ ہین ای جبریل کہا یہہ لوگ ہین طعنہ دینے

عیب چینی والی کی اور یہی مطلب ہے اللہ کے اس کلام کا کہ خرابی ہے ہر ایک طعنہ دینے
والے عیب چینی والی کی ابن ابی شیبہ اور امام احمد اور ابن ماجہ اور ابن ابی حاتم اور ابن
مردویہ نے حضرت ابو ہریرہ سے روایت کیا ہے کہ جناب پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم نے
فرمایا کہ جس رات میں سیر کو لایا گیا جب ہم ساتویں آسمان تک پہنچے میں نے اوپر دیکھا تو ایکبارگی
گرج اور چمک اور کڑک تھی اور میں کچھ لوگوں پر آیا کہ انکے پیٹ گھروں کی طرح تھے اور ان میں سانپ
ہونکے پیٹ کی باہر سے دکھائی دیتے تھے میں نے کہا یہ کون لوگ ہیں اے جبریل کہا یہ لوگ ہیں کہ سود کھاتے تھے
پھر جب میں نیچے والے آسمان تک اترا میں نے اپنے سے نیچے دیکھا تو ایکا ایک میں نے
دیکھا کچھ غبار اور دھواں اور آوازیں میں نے کہا یہ کیا ہے اے جبریل کہا یہ شیاطین
ہیں کہ آدمیوں کی آنکھوں پر گھومتے ہیں کہ نہ فکر کریں آسمانوں اور زمین میں سے کچھ نشانات
ہیں اور اگر یہ نہ ہوتا تو البتہ وہ عجیب چیزیں دیکھتے روایت کیا ابن مردویہ نے
اور بیہقی نے بعث و نشور میں حضرت انس سے کہ اللہ کے رسول [illegible]
سلامت [illegible] فرمایا کہ جب میں سیر کو لایا گیا میں جنت میں داخل ہوا ایک جگہ پر
[illegible] سرخ تھا اور سپید تھے موتی اور سبز زبرجد اور سرخ یاقوت [illegible]
[illegible] سلام میری [illegible] پیغام پہنچانے والے کہا اے جبریل کیا [illegible]
ہوئی میں خیموں [illegible] اپنے رب سے کہ آپ پر سلام کہیں پھر اللہ نے [illegible]
پھر وہ کہنے لگیں ہم راضی ہیں [illegible] والیاں ہیں ہم کبھی غصہ [illegible]
[illegible] والیاں ہیں ہم کبھی کوچ نہ کریں اور پڑھا جناب پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم نے اس
آیت کو حور مقصورات فی الخیام یعنی گوریاں ہیں رکی ہوئی خیموں میں اور ابن المنذر نے
روایت کی ہے ابن عباس سے کہ جس رات میں حضرت نبی صلے اللہ علیہ وسلم سیر کو لائے گئے
پس جبریل سے فرمایا کہ دوزخ کو کھول دو انہوں نے کھول دیا آپ نے اسکی طرف دیکھا
اور طبرانی نے اوسط میں اور ابن مردویہ نے صحیح سند سے حضرت جابر سے روایت

سا ملتی ہے ابو ہریرہ سی کہا کہ فرمایا اللہ کے رسول نے اللہ اوپر ورود بھیجی اور سلامت کری
البتہ میں اپنی تئیں دیکھا حطیم میں اور قریش لوگ مجھسے پوچھتی تھی میری سیر کا حال سو پوچھے
مجھسے بیت المقدس کی وہ چیزیں پوچھیں کہ میں انکو یاد نہیں رکھا تھا پھر مجھپر ایسا رنج ہوا کہ ویسے مجھکو
ویسا رنج نہیں ہوا تھا پھر اٹھا دیا اوسکو اللہ نے میری لیے کہ میں دیکھتا تھا اوسکی طرف جو چیز
وہ پوچھتے تھی میں اونکو خبر دیتا تھا اور میں اپنی تئیں دیکھا نبیوں کی ایک جماعت میں پھر ایکا یک دیکھا
کہ موسی کھڑی نماز پڑھ رہی تھی ایک مرد تھی کھری گھونگر والی گویا کہ وہ شنوہ کی مردوں میں سے تھے
اور ناگہا ایک دیکھا کہ عیسی بیٹی مریم کے کھڑی نماز پڑھ رہی تھی سب لوگوں میں اونسی شباہت میں
بہت ملتی ہے عروہ ثقفی جو مسعود کا بیٹا ہے اور ناگہا ایک ابراہیم کھڑی نماز پڑھ رہی تھی سب لوگوں میں
اونسی شباہت بہت ملتی ہی تمہاری رفیق کی مطلب آپکا یہہ تھا کہ میری شباہت اونسے
بہت ملتی ہے پھر نماز کا وقت آیا پھر میں اونکی امامت کی پھر جب میں نماز سے فراغت کی ایک
کہنے والی نے مجھسے کہا ای محمد یہہ مالک ہی دربان آگ کا تم اوسپر سلام کہو پھر میں مونہ پھیرا اوسکی
طرف دیکھا تو اوسینے پہلی مجھپر سلام کہا اور روایت کیا ابو یعلی اور ابن عساکر نے ام ہانی سے
وہ بولیں کہ کہا کہ حضرت نبی صلی اللہ علیہ وسلم میری پاس اندھیری میں داخل ہوئی اور میں
اپنی بچھونی پر تھی آپ نے فرمایا تجھکو خبر ہے کہ میں سویا آجکی رات حرمت والی مسجد میں پھر میری
پاس جبرئیل آئی پھر مجھکو مسجد کے دروازہ پر لیگئی پھر آئی بیت المقدس تک جانیکا اور آنیکا ذکر
پھر ام ہانی نے کہی میں کہ آپ کی چادر سے چمٹ گئی اور میں کہا ای میری چچا کی بیٹی میں تجھکو
اللہ کی قسم دیتی ہوں قریش سی یہہ بات کہنا کہ جن لوگوں نے تمکو سچا جانا وہ بھی جھٹلا دینگے
پھر آپ نے اپنا ہاتھ اپنی چادر پر مارا اور اوسکو میری ہاتھ سے کھینچ لیا اور چادر آپکی پیٹ پرسی اٹھ گئی
تو میں آپکی پیٹ کی شکن دیکھی جو تہ بتہ سی دہری گویا کہ وہ کاغذ کی لپیٹ تھی اور ناگہا ایک آپکی گلے
پاس ایک نور چمکتا تھا قریب تھا کہ میری نگاہ کو اچک لی پھر میں سجدہ میں گر پڑی پھر جب میں
سر اوٹھایا تو دیکھا کہ آپ باہر جا چکی ہیں میں اپنی لونڈی سی کہا تو آپ کی پیچھی جا دیکھہ آپ کہاں گئے

لیتی مین اور آپ سی کیا کہا جاتا ہی جب وہ لیٹی اوسنی مجکو خبر دی کہ آپ چند قریشیون پاس پہنچے
اونمین تہا مطعم بیٹا عدی کا اور عمرو بیٹا ہشام کا اور ولید بیٹا مغیرہ کا آپنی فرمایا
مین آج اس مسجد مین عشا کی نماز پڑہی اور اسی مین صبح کی نماز پڑہی اور اسکی بیچ مین
بیت المقدس مین گیا مطعم بولا کہ ہم اونٹون کی کلیجی مارتے ہین بیت المقدس تک ایک مہینا بہر
چڑہتی مین اور مہینا بہر اوترنے مین تم کہتی ہو کہ مین وہان ایک رات مین گیا ابوبکر بولے کہ مین
گواہی دیتا ہون کہ وہ بیشک سچی ہین وہ لوگ بولی ای محمد ہمکو ہمارے قافلے کی خبر دو فرمایا کہ مین فلانی
قوم کے قافلے پر روحا مین آیا تہا اونکی ایک اونٹنی گوشت والی کہو گئی تہی وہ اوسکی ڈہونڈہنے
گئی تہی پہر مین اونکی کجاوون کی پاس آیا اونمین سی وہان کوئی نہ تہا اور ایکا ایک مین ایک پیالا
پانی کا دیکہا پہر مین اوسمین سی پیا پہر مین پہنچا فلان قوم کے قافلے تک تو مجہسے اونٹ بہاگی اور
ایک اونٹ سرخ بیٹہ گیا اوسپر سفید دہاریون دار جہولین تہین مین نہین جانتا کہ وہ اونٹ
ٹوٹ گیا یا نہین پہر مین فلان قوم کے قافلے تک تنعیم مین پہنچا اوسکی آگی ایک اونٹ خاکستری رنگ
تہا اور وہ یہ آتا ہی تمہاری اوپر ٹیلہ پر سی تب ولید مغیرہ کا بیٹا بولا کہ جادوگر ہی تو گئی لوگ اور دیکہا جیسا
آپنی فرمایا تہا ویسا پایا اور آپ پر جادو کی تہمت کی اور ولید سچا ہی پہر اللہ تعالی نے اوتارا کہ وما
جعلنا الرؤیا التی اریناک الا فتنۃ للناس یعنی ہمنی جو دکہایا تجکو وہ کیا گیا واسطی لوگونکی
آزمایش کی لایا ابونعیم اور بیہقی نی دلائل مین سدی سی کہ [illegible]
کہ جب آئی رسول اللہ اپنی وطن کو اور [illegible]
آئی قافلہ والی اور اونکی نشانی کی خبر دی وہ لوگ بولی [illegible]
پہر جب وہ دن آیا قریشیون نی راہ دیکہی اور دن بہت بہر چکا اور قافلہ نہ آیا [illegible]
ایک ساعت ٹہرا دیگئی اور سورج روکا گیا سو سورج کسی واسطی نہین روکا گیا مگر واسطی
پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کے اوس دن اور حضرت یوشع کی لیی جو نون کی بیٹی تہی جسدن وہ
ظالمون سی لڑتی اور ابن سعد اور ابن عساکر نی روایت کی عبد اللہ سی [illegible]

اور حضرت ام سلمہ سے اور حضرت عائشہ سے اور ام ہانی اور ابن عباس سے آگے وہی بیت المقدس
جانیکا ذکر ہے پہر یوں ہے کہ ان میں سے بعضوں نے کہا کہ اوس رات کو حضرت نبی صلی اللہ علیہ وسلم
کہوئے گئے پہر عبد المطلب کے بیٹے جدا جدا آپکو ڈہونڈنے گئے اور حضرت عباس نکلے یہانتک کہ
ذی طوی تک پہنچے اور پکارنے لگے یا محمد یا محمد آپنے اونکو جواب دیا کہ میں حاضر ہوں کہا ای بیٹے میرے بہائی کے
تمنے اپنی قوم کو آج کی رات کو تہکا دیا فرمایا کہ بیت المقدس میں گیا تہا اس رات میں فرمایا ان
کہا میرے خیر تو گذرے فرمایا سوا خیر کے کچھہ نہین گذرا اور ام ہانی کہتی ہین کہ آپ ہمارے پاس اوس
رات سوئے آگے وہی ذکر ہے کہ آپنے لوگون سے بیان کیا آپ فرماتے ہین کہ میں حطیم میں کہڑا
ہوا پہر اللہ نے میرے لئے بیت المقدس کو ظاہر کر دیا پہر میں اونکو خبر دینے لگا اوسکی نشانیوں کی
پہر بعضوں نے کہا کہ مسجد کے دروازے کتنے ہین اور میں اوسکے دروازے نہین گنے تہے پہر میں اوسکے
طرف دیکہتا رہا اور دروازہ دروازہ گنتا رہا اور اونکو خبر دیتا رہا اور میں اونکو اوسکی نشانیوں کی
خبر دی جو رستے میں تہے اور وہ نہین جو دیکہی تہی پہر جیسا میں نے اونکو خبر دی ویسا اونہوں نے پایا اور
روایت کیا حاکم نے اور اسکی سند کو صحیح کہا اور ابن مردویہ نے اور بیہقی نے دلائل میں حضرت
عائشہ سے روایت کی اونہوں نے کہا کہ جب حضرت نبی صلی اللہ علیہ وسلم مسجد اقصی تک سیر کو
بلائے گئے صبح کو لوگون سے بیان کرنے لگے تو جو لوگ آپ پر ایمان لائے تہے اور آپ کو سچا جانتا تہا
اون میں سے کچھہ لوگ اپنے دین سے پہر گئے اور حضرت ابو بکر سے جا کر کہا کہ کچھہ تمکو خبر ہے اپنے رفیق کے
وہ کہتے ہین کہ وہ آج کی رات بیت المقدس تک سیر کو بلائے گئے اور صبح سے پہلے آئے وہ بولے
کہ میں تو اونکو اس بات میں سچا جانتا ہون جو اس سے بہی دور ہے میں اونکو سچا جانتا ہون آسمان کی
خبر میں جو ایک صبح میں اور ایک شام میں آتی ہے پہر اسلئے حضرت ابو بکر کا نام رکہا گیا صدیق
یعنی بڑے سچے امام احمد فرماتے ہین کہ ہمسے فرمایا محمد نے جو جعفر کے بیٹے اور روح
دونون نے کہا کہ ہمسے کہا عوف نے اونہوں نے قتادہ سے جو اوفی کے بیٹے ہین اونہوں نے ابن عباس سے
کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جسوقت رات ہوئی جسمین

